ہوتی چلی جاتی ہو۔ تم جانتی ہی نہیں کہ روحانی بہبودگی کیا چیز ہے۔ اگر تم اسکی لذت سے آشنا ہو جاتیں۔ تو کبھی دنیا کی لذتوں کو للچائی ہوئی نظروں سے نہ دیکھتیں اور کان وہرکے سنو۔ تمہاری سعادت محبت الٰہی ہے۔ تم اسکے حاصل کرنے کے لیئے اس اجنبی دنیا میں آئی ہو۔ خدا کو مان کر اسکے دھیان میں لگی رہو۔ اگر تم نے غیر کے خیال کو اپنے دل میں جگہ دی تو اس مصرعہ کی مصداق بن جاؤ گی ع

گھس جائے پری در شیشہ دارو ٭ دیکھو پیر معنوی کیا فرما رہے ہیں ؎

جہد کن تا ترک غیر حق کنی ــــــ دل ازیں دنیائے فانی بر کنی
ہر کہ او بے درد باشد رہزن است ــــــ زانکہ بیدردی انا الحق گفتن است
ہر چہ جز عشق خدائے احسن است ــــــ گر شکر خواری ست آں جاں کندن است
عشق بر مردہ نباشد پائدار ــــــ عشق را بر حی و بر قیوم دار
عشق آں زندہ گزیں کو باقی است ــــــ از شراب جاں فزایت ساقی است

جن دلوں کے پیمانے محبت الٰہی کی شراب سے نہیں چھلکتے۔ وہ دل نہیں پتھر کے ٹکڑے ہیں جنسے بدنصیب پہلو آباد ہیں ؎

دلے فارغ ز درد عشق دل نیست ــــــ تنے بیدرد دل جز آب گل نیست

عیش کے بندو! ذرا تاریخی دنیا کی سیر کرو۔ تم کو معلوم ہو جائے گا کہ تم سے پہلے بہت سے آدمی ایسے گزر چکے ہیں۔ جنہوں نے علوم و فنون کے ذخیرے جمع کر لیئے تھے عقل کے مخفی خزانے انکی مٹھی میں تھے۔ کسی کی اشراق سے لو لگی ہوئی تھی۔ کوئی مشائی تعلیم کا دلدادہ تھا۔ لیکن عشق و محبت کے روحانی جوہر سے اپنے سفر کی آخری منزل تک بیچارے محروم رہے۔ آج اُن کا نام خدا دانی اور خدا بینی کی دنیا میں نہایت بُرے لہجہ سے لیا جا رہا ہے ؎

ہزاراں عاقل و فرزانہ رفتند ــــــ ولے از عاشقی بیگانہ رفتند



اسیر عشق شو کازاد باشی ــــــ غمش بر سینہ نہ تا شاد باشی
ز یاد عشق عاشق تازگی یافت ــــــ ز ذکر او بلند آوازگی یافت

حضرت انسان! آپ دنیا کی بہار پر اسقدر کیوں لوٹ ہو رہے ہیں۔ آپ کو کچھ اپنے روحانی گلشن کی شگفتگی کا بھی اندازہ ہے؟ ذرا کسی سے ملکوتی نگاہ لیکر تو دیکھو تمہارے سدا بہار باغ کے مقابلہ میں دنیا کی رنگینی ایک بکسی ہوئی کلی سے زیادہ وقعت نہیں رکھتی ؎

ستم است گر ہوست کشد کہ بسیر سرو سمن در آ ــــــ تو ز غنچہ کم نہ دمیدہ در دل کشا بہ چمن در آ

خدا کے بندو! اس معظم نام میں خدا نے وہ راز چھپا کر رکھا ہے جو اسرار و انہار دونوں عالم کی جان ہے۔ جتنے بھی اسرار غامضہ ہیں اسکے شجر کمال کی شاخیں ہیں اور جتنے بھی مولا کے اسماء و صفات ہیں۔ اسی قدسی پھول کی پتیاں ہیں۔ حق جل مجدہٗ کے جس مبارک نام پر نظر ڈالکر دیکھیئے وہ اپنے مسمّٰی کا ایک خاص صفت کی حیثیت سے پتہ دے رہا ہے۔ اور یہ اسم اعظم ذاکر کے دل پر ہر صفت کمال کی ضو دیتا رہتا ہے اسی کی مشغولی ہر شئے کی حقیقت کے اصلی راز کو دل پر منکشف کر دیتی ہے۔ اسیکا ورد تخلق باخلاق اللہ کی روشنی سے دل کے گوشہ گوشہ کو منور کرتا رہتا ہے۔ اسی کے شغل سے وحدتی آثار روح پر چھا جاتے ہیں۔ اسیکا ذکر ذاکر کو ایسے مرتبہ پر پہنچا دیتا ہے کہ اُس سے اوپر کوئی مرتبہ ذاکر کی استعدادی حیثیت کے اعتبار سے تصور ہی نہیں ہو سکتا۔ گویا وہ مرتبہ فلک اعظم ہے جتنے بھی اور مراتب کے آسمان ہیں سب اسی کے جوف میں سمائے ہوئے ہیں۔ ذاکر اس مرتبہ پر پہنچکر ایسی چیزوں کا مشاہدہ کرتا ہے کہ جن کی نہ خبر کسی کے کان تک پہنچی نہ کسی نظر کی اُن تک رسائی ہوئی نہ کسی دل میں اُنکے خیال کا گزر ہوا۔ اولیاء اللہ کی ارواح مقدسہ ملائکہ کی نورانی جماعت صور جمیلہ کے پردے میں اس کے ذاکر کے سامنے ظاہر ہوتی رہتی ہیں مثالی عجائب خانہ کے دروازے اُسکی

آنکھوں کے سامنے کھولدیئے جاتے ہیں۔ بیداری ہو یا خواب دونوں حالتوں میں جہاں کی بھی چاہتا ہی سیر کرتا رہتا ہے۔ حضرت قدوۃ اولیا شیخ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ رات رات بھر اسی اسم اعظم کے شغل میں مشغول رہا کرتے تھے۔ جذبۂ الٰہی نے آپ کو اس شغل کی برکت سے ایسے مرتبے پر پہنچا دیا کہ آپ ایکدن فرمانے لگے کہ "سی سال ہست کہ خدا تعالےٰ بزبان جنید با جنید سخن میگوید و جنید درمیان نہ۔ خدا کے بندو! اگر تم معرفت الٰہی کے بحر محیط میں غوطے لگانے چاہتے ہو تو حضور اور آگاہی کی زبان سے رات کے آخری حصے میں اللہ اللہ کیا کرو۔ اسکے کل خواص اور مختلف آثار کا تم کو مشاہدہ ہو جائیگا دیکھو جلدی اسکی مداومت کی طرف توجہ کرو۔ تمہارا کوئی سانس اس اسم کے ذکر سے خالی نہ جانا چاہیئے۔ واللہ اسکے آثار نمایاں ہوتے ہی ایک دن ایسا آئیگا کہ تمہاری زبان سے بے اختیار نکلنے لگے گا ؎

مرور شاہاں مہماں شدہ ست یارا  جبرئیل بالائکہ ربان شدہ ست مارا

سانس کے ساتھ اُسکے ذکر کا یہ طریقہ ہے کہ اوپر نیچے کے سانس میں قلبی زبان سے اللہ اللہ کہتے رہا کرو۔ اسکی مزاولت فضل الٰہی سے خضر طریقت بن کر ناسوتی منزل کو دم کے دم میں قطع کرا دے گی۔ ایک عارف کامل نے کیا خوب فرمایا ہے ؎

پاس در انفاس اے اہل خبر  تا ترا ایں قافلہ منزل برو

حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ

## اَلرَّحْمٰنُ

بعض لوگوں کا تو اس اسم شریف کے متعلق یہ خیال ہی کہ یہ بھی اسم اعظم کی طرح ذاتی کہلاتا ہے۔ زجاج کا قول بھی اسکے لیئے مؤید ہے وہ فرماتے ہیں کہ رحمٰن کو اللہ جل مجدہ کے ساتھ ایک ایسی خصوصیت ہی جس کی وجہ سے اسکا اطلاق ہرگز غیر پر جائز نہیں بعض



لوگوں کی یہ رائے ہی کہ چونکہ اشتقاقی صفت رکھتا ہے۔ لہذا ذاتی نہیں ہو سکتا صفاتی ہے۔

اہل لغت کی زبان رحمٰن و رحیم دونوں کو صفت مشبہ بتلا رہی ہے اور رحم سے مشتق تسلیم کرتی ہے۔ ان کے اس مسلم امر پر بعض ناواقف یہ اعتراض کیا کرتے ہیں کہ یہ کیسے ہو سکتا ہی کہ رحمٰن و رحیم دونوں کا اشتقاق رحم سے تسلیم کر لیا جائے حالانکہ صفت مشبہ اشتقاقی حیثیت سے فعل لازمی سے تعلق رکھتی ہی فعل متعدی سے اسکو کچھ سروکار نہیں۔ اور رحم فعل متعدی ہے۔ لہذا رحم ان دونوں کے لیئے مشتق منہ نہیں ہو سکتا۔

اس کا جواب یہ ہی کہ حضرت جسکو آپ متعدی فعل بتاتے ہیں ہم نے اسکو ان دونوں کے اشتقاق کے وقت لازمی فعل بنالیا ہے۔ یعنی رحم مضموم العین فعل کیطرف منتقل کر دیا گیا ہے۔ کہئے اب تو کوئی اعتراض نہیں پڑتا۔

رحمۃ لغوی اعتبار سے اُس قلبی رقت کا نام ہے جسکی وجہ سے تفضل اور احسان کیطرف جھکاؤ پیدا ہو جاتا ہے۔ اگر کوئی آپ یہ بھائی یہاں یہ اعتراض کرنے لگے کہ جب رحمۃ قلبی رقت کا نام ہے۔ اور قلبی رقت بالاتفاق کیفیات انفعالیہ سے شمار کیجاتی ہے۔ اور یہ کیفیات انفعالیہ جسمانی مزاج کے تابع ہوا کرتی ہیں تو اس صورت میں وہ ذات کس طرح رحمٰن کہلا سکتی ہے جو مزاج جسمانی سے منزہ اور مقدس ہی لہذا محیط کل کی توصیف رحمٰن و رحیم رؤف عاطف اور اُن ناموں سے درست نہیں ہو سکتی جن کا مبدا اس امر کا مقتضی ہوتا ہے کہ جو چیز بالمبدا متصف ہو اُس کو نفسانی انفعال کی حیثیت سے منفعل ہونا لازمی خیال کیا جاتا ہی۔ اور یہ بات معمولی عقل کا آدمی بھی سمجھ سکتا ہے کہ انفعال نفسانی کا تعلق ہرگز واجب جل مجدہ سے نہیں ہو سکتا۔ اور جب یہ تعلق جائز نہ ہوا تو ہرگز توصیف مذکور جائز نہیں ہو سکتی۔

اسکا جواب یہ ہے کہ مولا کی توصیف اسمار مذکورہ کے ساتھ غایات ماخذ کے اعتبار سے ہوا کرتی ہے۔ یعنی افعال) مبادی کی حیثیت سے نہیں ہوتی یعنی انفعالات) دیکھئے رحمٰن کا اطلاق جو ذات باری پر کیا جاتا ہے۔ اس اعتبار سے نہیں کیا جاتا کہ مولا نہایت رقیق القلب ہیں۔ بلکہ اس اعتبار سے کیا جاتا ہے کہ وہ ارادہ اور اختیار کے ساتھ احسان کرنے والے ہیں۔ ہر محتاج کی حاجت کو اپنی بے غایت عنایت سے آٹھ پہر پورا کرتے رہتے ہیں۔ اور اس نکتے کو وہ لوگ خوب سمجھ سکتے ہیں کہ جو مجاز مرسل کی حقیقت سے اچھی طرح واقف ہیں اور سبب سے مسبب مراد لینے کے تل طور اچھی طرح پہچانتے ہیں۔

اب ہم یہاں اس امر کو ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ سوائے اللہ کے کوئی دوسری چیز رحمٰن نہیں ہو سکتی۔

**دلیل اول** خدا کے بندو! یاد رکھو۔ بخشش کے یہ معنی ہیں کہ کسی شخص کو بلا عوض ایسی چیز عنایت کر دینا جو اس کے لیئے نہایت ضروری ہو۔ بلا اسکے اسکا کام ہی چل سکتا ہو۔ بلکہ آٹھ پہر اسکو مانگتا رہتا ہو۔ اب ذرا عالم کے جزو جزو پر تو نظر ڈالکر دیکھو۔ کوئی چیز جل وعلا کے علاوہ ایسی معلوم ہوتی ہے کہ بلا عوض اشیائے ضروریہ کسی کو عطا کرتی رہتی ہو۔ اور یہ عوض کبھی تو جسمانی ہوا کرتا ہے۔ جیسے کوئی شخص کسی بزاز کی دکان پر جائے اور ایک اشرفی دیکر مالک دکان سے ایک لٹھہ کا تھان لیلے دینے والے نے اشرفی دی تو سہی لیکن اسکا عوض بھی لیلیا۔

اور کبھی روحانی ہوا کرتا ہے جیسے کوئی شخص کسیکو محض خدمت کیلئے سو روپے دیدے۔ یا طلب اعانت کی غرض سے مال کا کچھ حصہ کسیکو عطا کر دے۔ یا مال دینے سے یہ مقصود ہو کہ لینے والا گلی کوچہ میں میری سخاوت کا راگ گاتا پھرے۔ یا یہ مقصود ہو کہ عاقبت میں ثواب جزیل مجکو ملجائے۔ یا صرف مالی محبت کو دل سے نکالنے کیلئے



کسی کو کچھ دے۔ یا کسی اپنے بھائی۔ برادر۔ عزیز بنی نوع کو شکستہ حالت میں دیکھکر اسکا دل بھر آئے۔ اور صرف اس رقت جنسیہ کو رفع کرنے کیلئے اس غریب کی مٹھی گرم کر دے۔ اور یہ جتنی قسم کے بھی عوض ہیں۔ سب رتی سے رائی تک اعواض روحانیہ ہیں۔ غرض یہ کہ جو شخص کسیکو کچھ دیتا ہے وہ اپنے عطا کے ذریعہ سے کسی نہ کسی قسم کا کمال حاصل کرنا چاہتا ہے۔ جسکی وجہ سے اسکی عطا ہرگز جود کے مرتبہ پر نہیں پہنچ سکتی یہ مولا ہی کی شان ہے کہ بلا عوض عطا فرماتا ہے۔ نہ جسمانی عوض کی اسکو ضرورت ہے نہ روحانی کی۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ رحمٰن وہی ان داتا ہو سکتا ہے جو عالم کے جزو جزو کی بلا عوض پرورش فرما رہا ہے۔ وھو اللہ الرحمٰن الرحیم۔

**دلیل ثانی**۔ ہر ذوی عقل اس بات کو جانتا ہے کہ مولا کے علاوہ جتنی بھی چیزیں ہیں سب کی سب اپنے وجود اور عدم کے اعتبار سے مساوی ہیں۔ اور جو چیز اپنے وجود اور عدم کے اعتبار سے مساوی ہوتی ہے وہ اپنی موجودیت میں واجب جل مجدہٗ کے ایجاد کی محتاج ہوا کرتی ہے۔ لہذا جو رحمت بھی غیر سے صادر ہوگی وہ اسوقت تک عالم وجود میں نہیں داخل ہو سکتی۔ جبتک خدائی ایجاد سے اسکا تعلق نہو۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ رحمٰن ورحیم سوائے مولا کی ذات کے دوسری چیز ہو ہی نہیں سکتی۔

**دلیل ثالث**۔ حیوانی دنیا میں بسنے والی جتنی بھی چیزیں ہیں۔ ان کا فعل ہو یا ترک وہ ایک ایسے داعیہ سے تعلق رکھتے ہیں جسکو قدرت مختلف اوقات میں انکے قلبی گوشہ میں پیدا کرتی رہتی ہے۔ اس داعیہ کے حاصل ہونیسے پہلے ایک کو دوسرے پر ترجیح قطعی ناممکن خیال کیجاتی ہے۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ حیوانی افراد سے رحمۃ صادر ہو یا نہ رحمۃ دونوں کا صدور اسوقت تک نہیں ہو سکتا۔ جبتک قدرت ان کے قلب میں داعیہ نہیں پیدا کر دیتی یہاں سے حقیقت شناس عقل یہی نکتہ حل کرتی ہے کہ حقیقت میں اللہ ہی رحمت والا ہے۔ اور اسی کی رحمت بیغایت وبے نہایت ہے جس چیز کو دیکھیئے اسی کی رحمت سے سیراب ہو رہی ہے

جمادات۔ نباتات۔ حیوانات۔ زمین آسمان۔ تارے چاند سورج۔ عرش۔ کرسی مختلف نقوش ہیں جنکو مولا کی رحمت کا قلم صفحۂ ہستی پر کھینچتا رہتا ہے۔ اے انسان غفلت کے دائرے سے نکل۔ اور مولا کے سوا جتنی بھی چیزیں ہیں سب سے مُنہ موڑ کر رضا و تسلیم کے پرنالے کے نیچے مُردے کی طرح لیٹ جا۔ پھر دیکھ کیسی کرم کی بارش ہوتی ہے۔ قربان ہو جایئے پیر مثنوی رحمۃ اللہ علیہ نے کیا خوب ارشاد فرمایا ہے ؎

صد کتاب و صد ورق در نار کن — روئے خود را جانب دلدار کن

اے انسان! ذرا غور کر اگر کوئی شخص کسیکو ایسی حالت میں کہ اُسکی بھوک کے مارے پسلیاں لگی جاتی ہوں عمدہ کھانا عطا فرمائے تو کیا یہ کھانا اُسوقت تک اُس بھوکے کو نفع پہنچا سکتا ہے جبتک معدہ کو قدرت کی فیاض بارگاہ سے قوت ہاضمہ نہ عطا ہو۔ اور جب بغیر قوتِ ہاضمہ عطا ہوئے یہ کھانا نافع نہیں خیال کیا جا سکتا تو اِس کھانے سے قوت ہاضمہ پیدا ہونے کی حالت میں جو کچھ بھی قوت حاصل ہوگی وہ مولا ہی کی رحمت کا ثمرہ خیال کی جائیگی۔ کھانا دینے والے کو اِس قوت میں رائی برابر بھی دخل نہیں ہے۔ اور جن کی ہیے کی پھوٹی ہوئی ہیں۔ اُنکی قلبی نظر اسباب ہی سے اُلجھتی رہتی ہے۔ مسبب تک کمبخت کی رسائی ہی نہیں ہوتی۔ اور یہی اسبابی محبت بڑھتے بڑھتے دل کی مقدس زمین میں شرک کی تخم افشانی کرنے لگتی ہے

اللھم احفظنا من الشرك والكفر واهدنا الصراط المستقيم صراط الذين انعمت عليهم غير المغضوب عليهم ولا الضالين۔

## رحیم

یہ مبارک نام بھی رحمٰن کیطرح صفت مشبہ ہے۔ طاقت سے کم کام لینے والا حاجة سے زیادہ عطا کرنے والا۔ اسکے معنی میں بعض کا خیال ہے کہ رحمٰن کی دلالت رحمة پر رحیم کی دلالت سے ابلغ ہے رحمانی آثار کا تعلق کافر ہو یا مومن۔ پھول ہو یا کانٹا۔ پتھر ہو یا گوہر۔ عالم ہو یا جاہل۔ کثیف ہو یا لطیف پرندہ ہو یا درندہ سب سے یکساں ہوتا ہے۔ دیکھئے دہرتے سے قبریں پچھری ہیں۔ کنوؤں



خواجہ خضر علیہ السلام کے نام کے چراغ جلائے جا رہے ہیں۔ شیخ سدو کی کڑاہیاں ہو رہی ہیں۔ کالی کے نام کے بکرے کیئے جا رہے ہیں۔ بت پرستی ترجیحی ہوئی ہے۔ فاسد عقائد کی داغ بیل ڈالی جا رہی ہے۔ غرض یہ ہے کہ مرضیٔ مولا کے خلاف سبھی کچھ ہو رہا ہے لیکن مسرتیں ہیں کہ وہ اپنا رنگ الگ جھلکا رہی ہیں۔ پھول والوں کی سیر میں خوشی کے گلال اُڑ رہے ہیں۔ باغوں کی بہار پھوار پڑ رہی ہے۔ جھولا پڑا ہوا ہے۔ پینگ بڑھ رہے ہیں۔ ٹھیکری کی روٹی مزہ دے رہی ہے۔ رنگ رلیاں منائی جا رہی ہیں۔ یہ رحمانی آثار نہیں تو کیا ہیں۔ اگر مراد کا پورا ہونا عمل کی قبولیت پر موقوف ہوتا تو واللہ آج پانی کے قطرے کو ترس جاتے رزق کا تو کیا ذکر ہے۔ آج جو ہماری آرزوئیں باوجود بدعملی کے پوری ہوتی چلی جاتی ہیں۔ یہ اُسی غنی۔ بے پروا۔ رحمٰن کی شان کا ظہور ہے جس نے رزق دینے کا وعدہ کیا۔ اور ہم کو اپنی طاعت کے لیئے مامور فرمایا۔ ہم نے بجائے طاعت کے سرکشی کے جوہر دکھائے۔ بجائے بندگی کے خدائی دعوے کیئے۔ لیکن قربان ہو جایئے اُسکی رحمانی شان کے۔ اُس نے وعدہ خلافی نہ کی۔ برابر رزق پہنچا رہا ہے۔

اِس مبارک نام کے آثار عالم آخرت میں مومنین ہی کی خوش نصیب آنکھوں کے سامنے مختلف دلچسپ روحانی صورتوں کے پیرائے میں ظاہر ہوں گے۔ کافروں کی بد قسمت نگاہیں اُن قدسی آثار سے قطعی محروم رہیں گی۔ یہی وجہ ہے کہ تحقیقی زبانیں کبھی دعائیہ کلمات میں مولا کو یا رحمٰن الدنیا و یا رحیم الاخرة کہکر پکارتی رہتی ہیں۔ یہی مبارک نام ہے کہ اپنے کرم کے سرمہ سے چشم بصیرت کو روشن کر دیتا ہے جسکے ذریعہ سے اہل تصوف وجود مطلق کی انبساطی شان کا اچھی طرح مشاہدہ کرتے رہتے ہیں۔ اِس مقدس نام کا یہ اثر ہے کہ جو شخص صبح کی نماز کے بعد سو مرتبہ پڑھے۔ خدا کی مخلوق اُسپر مہربان ہو جائے۔ ہر شخص اپنی جان چھڑکنے لگے۔ خدا کے بندو! کوئی خاص وقت مقرر کر کے ان دونوں ناموں کو کسی گوشہ میں بیٹھکر کسی خاص تعداد پر ضرور ہی پڑھ لیا کرو۔ اتنا خیال رہے کہ جو

تعداد پہلے روز مقرر کرو پھر اُسی تعداد پر پڑھتے رہو۔ گھٹانا بڑھانا مناسب نہیں۔ اگر بڑھاتی ہو تو بڑھاتے ہی چلے جاؤ۔ یہ نہیں کہ کبھی تعداد بڑھادی۔ کبھی گھٹادی۔ ایک بزرگ فرماتے ہیں۔ کہ اگر کوئی چاندی کی انگوٹھی پر ان دونوں ناموں کو آفتاب ڈھلنے کے بعد کندہ کرا کر انگوٹھی کو انگلی میں پہنے رہے تو بفضلہ کوئی بلا اُسکے پاس نہیں پھٹک سکتی ؛

**اعتراض**۔ یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ رحمٰن رحیم سے ابلغ ہے جب ابلغ ہے تو قاعدہ یہی چاہتا ہے کہ رحیم کو رحمٰن پر مقدم کرنا چاہیئے تاکہ رحمٰن کے ذکر کا فائدہ حاصل ہو جائے۔ اس لیئے کہ رحمٰن جب رحیم سے ابلغ ہوا تو یقینی ایک زیادت کا پہلو لیئے ہوئے رحیم کے معنی پر مشتمل ہوگا۔ اور ایسی صورت میں اسکا ذکر اُسیوقت مفید ہو سکتا ہے کہ جب رحیم کے بعد ذکر کیا جائے۔ ورنہ رحیم کا ذکر رحمٰن کے بعد قطعی بے کار سمجھا جائے گا۔ اس لیئے کہ رحمٰن ابلغ ہے اور ابلغ کے ذکر کے بعد ادنے کا ذکر بے فائدہ ہوا کرتا ہے۔ اس اعتراض کا جواب دو طرح دیا گیا ہے:۔

(۱) حضرت معترض صاحب! رحمٰن کا رحیم سے ابلغ ہونا صرف اس وجہ سے خیال کیا جاتا ہے کہ رحمٰن اپنی رحمت کے جن آثار پر دلالت کرتا ہے وہ مقداری حیثیت سے رحیمی آثار سے بڑھے چڑھے ہوتے ہیں۔ اور یہی وجہ ہے کہ لفظ رحمٰن کی جو مدلول علیہا رحمت ہے وہ رحمت دنیویہ کہلاتی ہے اور دنیوی رحمت وجودی اعتبار سے اخروی رحمت پر مقدم ہوا کرتی ہے۔ لہذا یہی مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جو لفظ رحمت متقدمہ کے مقابلہ میں وضع کیا گیا ہے اُسکو ذکر میں مقدم رکھنا چاہیئے ؛

(۲) رحمٰن چونکہ ایک ایسی صفت ہے جو اللہ جل مجدہ کے ساتھ ایک اختصاصی علاقہ رکھتی ہے۔ لہذا یہ بمنزلہ اس علم کے سمجھی جاتی ہے جو حق کی پاک ذات کیساتھ مختص ہے اور یہ صورت اس امر کی مقتضی ہے کہ اسکا ذکر لفظ جلالہ یعنی اللہ کے ذکر سے ہمدوش ہونا چاہیئے۔ بخلاف رحیم کے کہ وہ ایسی صفت ہے کہ اس میں غیر اللہ کی لفظی شرکت بھی



فی الجملہ جائز خیال کیجاتی ہے واللہ اعلم بالصواب ؛

# بسم اللہ شریف کی معنوی جھلک

**پہلی شعاع**۔ انبیاء علیہم السلام کے قدسی نفوس ایمان و ہدایت کی روشن شمع ہاتھ میں لیئے ہوئے دنیوی ظلمت کدہ میں اس لیئے تشریف لائے کہ جن لوگوں کے دلوں پر کفر کا اندھیرا چھا رہا ہے اُنپر عرفان الٰہی کی روشنی ڈالیں۔ اور اُس مولائے حقیقی کا پاکیزہ رستہ دکھلائیں جسکی جبروتی بارگاہ کسی ناسوتی نظر کے خواب میں بھی نہیں آسکتی۔ اور جسکے وجود میں کچھ وہی بدقسمت لوگ شک کرتے رہتے ہیں جن کمبختی ماروں کو سوائے پانچ حواسوں کے کوئی اور کامل قوتِ ادراک کی نصیب ہی نہیں ہوئی۔ اور اگر کسیکو مل بھی گئی تو اُس ناقدرے نے اسکو لاکھوں شکوک اور بیہودہ توہمات کی منوں مٹی کے نیچے دبا رکھا ہے۔ جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ عالم کائنات کو صرف عالم محسوس ہی میں منحصر سمجھنے لگا۔ اور جو لوگ مولا کے وجود کے قائل ہیں۔ بعض اُن میں سے ایسے ہیں کہ ہر امر میں ظاہری اسباب اور اپنے تصرفات ہی کو مؤثر سمجھ رہے ہیں۔ اور جو چیزیں عالم محسوس سے علاقہ نہیں رکھتیں جیسے معجزات و کرامات۔ اُن کا کُھلے خزانے انکار کر رہے ہیں۔ مولا کی ذات پر اعتماد کرنا اُن کے نزدیک لغو سمجھا جا رہا ہے۔ دنیوی ترقی کا خیال آٹھ پہر اُنکے دل و دماغ میں چکر لگا رہتا ہے دنیوی عزت۔ دنیوی وقار پر جان دے رہے ہیں۔ رات دن دیوانوں کی سرگردانی میں گزرتی ہے۔ کوئی کلکتہ میں پڑا سڑ رہا ہے کوئی بمبئی۔ کوئی کراچی میں خیالی ہاتھوں سے محل تجارت کی بنیاد اٹھا رہا ہے۔ کوئی دل ہی دل میں منصوبے گانٹھ رہا ہے کہ یہ کرونگا تو یہ ہوجائے گا اور یہ کروں گا تو یہ ہوجائیگا۔ حقیقی فاعل کی طرف جو اسباب کا پردہ ڈالکر اس پردہ میں سب کچھ آپ ہی کرتا دھرتا ہے۔ ان بدبختوں کی کبھی توجہ ہی نہیں

ہوئی۔ اپنی کوشش پر پھولے پھرتے ہیں۔ ناکامی پر ناکامی ہو رہی ہے۔ لیکن یہ خبطی سمجھتے ہیں کہ یہ ناکامیاں صرف ہماری عقلی کوتاہی کا نتیجہ ہیں۔ اگر عقلی نقصان نہ ہوتا تو یہ ناکامیاں نہ ہوتیں۔ اب یہ ہیں کہ عقلی دماغ درست کرنیکے لیے تجربہ کی معجون تیار کر رہے ہیں۔ انکو مطلق خبر نہیں کہ ہمارے کاموں کا بننا بگڑنا ایک ایسی قدرت کے قبضہ میں ہے کہ عرش سے فرش تک ساری کائنات اسکی جبروتی شان کے نیچے دبی ہوئی ہے۔ قربان ہو جایئے مولا کی حکمت بالغہ کے۔ اس مہلک مرض کا کس خوبی سے علاج کیا ہے۔ اور کیا روحانی نسخہ ازالۂ مرض کے لیئے تجویز فرمایا ہے۔ آپ سمجھتے ہیں کہ وہ روحانی نسخہ کیا ہے؟ حضرات! وہ روحانی نسخہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہے۔ اس نسخہ کے پیتے ہی صحت ایمانی پلٹ آئی۔ مرض چل بسا۔ روحانی آنکھیں کھلیں۔ اور اسباب کے پردے میں مسبب الاسباب کا مشاہدہ ہونے لگا۔ اب جو کام کرتے ہیں اسکی ابتدا مولا ہی کے نام سے ہوتی ہے۔ معلم حقیقی کی پیاری تعلیم کے قربان۔ اپنے پیارے آخر نبی کی معرفت اول ہی اول ایسا سبق دیدیا کہ جسکو پڑھتے ہی اسبابی تاثیرات کی خیالی کتابیں نیستی کے دریا میں ڈبو دی گئیں۔ ہر کاروبار میں اسیکے نام کی برکت نظر آنے لگی۔ عقل سلیم رکھنے والے اسی مالک خالق کو مؤثر حقیقی سمجھنے لگے۔ اب جب انہیں کسی قسم کی مدد کی ضرورت ہوتی ہے۔ اسیکو مستعان کہکر پکارتے ہیں۔ اس کی ہستی کے مقابلہ میں عالم کی ہستی انکی نگاہ میں از نظر افتادہ معلوم ہوتی ہے۔ رائی برابر بھی وقعت نہیں رکھتی۔ خدا کے بندو! چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے ہر وقت اس سبق کو پڑھتے رہا کرو۔ اور ذرا کان دھر کر سن لو کہ جو کام بسم اللہ شریف کے روحانی اثر سے خالی ہوگا وہ گو عادۃ اللہ کیموافق اپنے اسباب پر مرتب ہو جائیگا مگر اسمیں وہ روحانی برکت جو منعم حقیقی اور فاعل اصلی سے ہوتی ہے نہ ہوگی۔ اقدم اور ابتر جو احادیث میں وارد ہیں۔ اسکے یہی معنی ہیں۔ دیکھو جو لوگ آسمانی دستور العمل کو ایمانی نظروں سے دیکھتے رہتے ہیں۔ بندہ کی تعلیم کے لیے سلسلۂ نبوت کو ضروری سمجھتے ہیں۔ ان کے



نزدیک مکتب نبوت میں بسم اللہ شریف وہ روحانی سبق ہے جسکے لفظ لفظ کو عقل سلیم اپنی آنکھوں کی پتلی سمجھتی ہے۔

ہر کاروبار میں تمام سنسار کے پالنہار کا نام لینا اور اس سے ہر قسم کی برکت طلب کرنا۔ اگرچہ ایک ایسا بدیہی حکم ہے کہ جسکو سلیمہ فطرت سنتے ہی قبول کر لیتی ہے۔ ہرگز کسی خدا پرست کو اس سے انکار نہیں ہو سکتا۔ مگر قرآن کریم نے جس طریقہ اور قاعدہ سے مولا کا نام جپنا سکھلایا ہے وہ ایک ایسا نرالا قاعدہ ہے جسمیں لاکھوں خوبیاں پائی جاتی ہیں۔ منجملہ ان خوبیوں کے ایک خوبی یہ ہے کہ مولا نے سبق اول میں بجائے یا اللہ الرحمن کے بسم اللہ الرحمن الرحیم ارشاد فرمایا۔ تاکہ سلوک الٰہی کی منزل قطع کرنیوالے اچھی طرح سمجھ لیں کہ بندہ کی رسائی ابتدائی حالت میں اسم ہی تک ہوتی ہے۔ کیا خوب کسی نے فرمایا ہے ؎

دامن تلک تو تیرے کہاں دسترس مجھے  تیری گلی کی خاک ہوں یہی ہے بس مجھے

دوسری خوبی یہ ہے کہ مشرکین ہر کام سے پہلے باسم اللات والعزیٰ۔ کہا کرتے تھے انکے مقابلہ میں مولا نے بسم اللہ تعلیم فرمائی۔ تاکہ شرک کا پورا پورا رد ہو جائے۔ تیسری خوبی یہ ہے کہ بسم اللہ شریف میں مولا نے تین نام ذکر کیے۔ اللہ۔ رحمن۔ رحیم۔ اور جو چیز امکانی رنگ میں ڈوبی ہوئی ہے۔ اسکے تین حال ہیں:-

**پہلا حال** عدم۔ کہ جب اسکی ہستی کا نام و نشان تک نہ تھا۔ هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِيْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ شَيْئًا مَّذْكُوْرًا کے ذریعہ سے مولا اسی زمانہ کو یاد دلا رہے ہیں۔

**دوسرا حال**۔ یہ دنیاوی ہستی جسکو عرف عام میں زندگی کہتے ہیں۔

**تیسرا حال**۔ اس عالم سے کوچ کر جانا جسکو موت کہتے ہیں۔

لہٰذا ابتدائے کلام میں مولا نے وہ مبارک نام ارشاد فرمایا ہے جو تینوں حالتوں سے

ایک خاص علاقہ رکھتے ہیں۔ تاکہ اس مقدس کلام کی تلاوت کے وقت بندوں کی آنکھوں کے سامنے ان تینوں حالتوں کی تصویریں کھنچ جائیں۔ اور وہ اُنکو دیکھ کر اپنی اصلی سعادت کی کوئی شکل نکالیں۔ اُخروی حیثیت سے کچھ اپنا سوچ جتا کریں سب سے پیشتر اللہ ذکر فرمایا۔ جو مولا کی مقدس ذات پر دلالت کرتا ہے۔ اور یہ وہ ذاتی نام ہے۔ جس میں ہر طرح کے صفات جمالیہ کمالیہ جلالیہ پائے جاتے ہیں منجملہ انکے ایک قدرت کاملہ ہے کہ وہ معدوم سے موجود اور موجود سے معدوم کر سکتا ہے ۔

یہ نام پہلی حالت کو یاد دلاتا ہے۔ یہی وہ مقدس نام ہے کہ جہاں اُسکا تصور دل مین پیدا ہوا اور اسکی روشنی قلبی گوشوں میں پھیلی۔ اور نورانی روح عالم انوار کیطرف بڑھنی شروع ہوئی۔ یہاں پہنچتے ہی ہر چیز کی ہستی بصیرت کی آنکھوں سے اوجھل ہوجاتی کہ ایک ہستی مطلق لاکھوں ظلی صورتوں میں جلوہ دیتی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ اسی عالم میں پہنچکر نفس ناطقہ کو اس شعر کے مضمون کا راز معلوم ہوتا ہے ؎

ہستیم جملہ خیال است بتمثال سراب
بالیقین من نیم و وہم و گمانم باقی است

یہ مرتبہ تصوف کی دنیا میں توحید بحت کہلاتا ہے۔ جتنے بھی عددی مراتب ہیں سب یہاں پہنچکر ختم ہوجاتے ہیں ۔

معلم روحانی! تیری تعلیم کے صدقے۔ پہلے ہی سبق میں ناقص کو کامل بنا کر عروج سعادت پر پہنچا دیا۔ مبدأ اصلی سے ملا دیا۔ اسم سے ابتداءِ سلوک ہوئی اور اُس کے مسمّٰے اللہ پر پہنچکر ساری امکانی مسافت قطع ہوگئی۔ ایک عارف کامل نے کیا خوب فرمایا ہے ؎

مدرسہ میں عاشقوں کے جس کی بسم اللہ ہو
اُس کا پہلا ہی سبق یارو فنا فے اللہ ہو
ڈھائی انچھر پریم کے مشکل ہی جنکا ربط و ضبط
حافظ و ملّا یہاں پر کب دلیل راہ ہو
حضرتِ عشق آپ ہوویں گر مدرس چند روز
پھر تو علم فقر کی تحصیل خاطر خواہ ہو





لفظ جلالتہ کے بعد رحمٰن کو ذکر فرمایا چونکہ یہ دوسری حالت سے تعلق رکھتا ہے اس لیئے اسکا ذکر اس اسم ذاتی کے بعد جسکو پہلی کیفیت سے علاقہ ہے نہایت مناسب معلوم ہوتا ہے۔ اور اس پیاری ترتیب میں دو نکتے ہیں ۔

**پہلا نکتہ** انسانی روح جب دنیوی زندگی کا لباس پہنکر عالم لطیف سے عالم کثیف کی طرف متوجہ ہوتی ہے تو یہاں آکر غریب لاکھوں جنجال میں پڑ جاتی ہے ہزاروں جسمانی۔ روحانی بلائیں اس دور از وطن مسافر پر ٹوٹ پڑتی ہیں۔ آپ یہی کہ بوکھلائی جاتی ہے۔ ذرا ذراسی دیر میں اسکی حالت کچھ سے کچھ ہونے لگتی ہے کبھی تو اصلی وطن کی یاد اس کے پہلو میں کچھ اس طرح مہین مہین چٹکیاں لیتی ہے کہ یہ بیچاری بے چین ہو ہو جاتی ہے۔ بڑھے ہوئے جسمانی تعلقات اسکو اسفل السافلین کے گہرے گڑھے میں دھکا دینے کے لیئے ہر وقت تیار رہتے ہیں نفسانی خواہشوں کی یہ آرزو رہتی ہے کہ یہ ہمارے ہی کام میں لگی رہے تو بہتر ہے۔ بدنی زندگی کے لیئے اسکو ہزاروں چیزوں کی ضرورت پڑتی ہے۔ لہذا اس عالم کے مناسب لفظ رحمٰن ہے کہ جو انسان کے رتی سے رائی تک سارے کام بنا سنوار دیتا ہے امراض روحانی ہوں یا جسمانی۔ دونوں کے لیئے دوا اگر مل سکتی ہے تو رحمٰن کی غیر متناہی رحمت ہی کے شفاخانے سے مل سکتی ہے۔ قرآنی بلاغت تیرے صدقے! تیری ہی چوکھٹ پر دنیا بھر کے شاعروں کے کلام کی فصاحت و بلاغت جبیں سائی کرتی رہتی ہے ۔

**دوسرا نکتہ**۔ لفظ اللہ اسم ذات ہے اور رحمٰن و رحیم کے موتی اسماء صفات کی لڑی میں پروے ہوئے ہیں۔ لہذا قانون بلاغت کا جوہری اسیکا مقتضی تھا کہ لفظ اللہ کے گوہر شبچراغ کو سلسلہ کی حیثیت سے ان دونوں موتیوں پر مقدم رکھنا چاہیئے۔ لفظ رحمٰن میں یہاں ایک اور چھپے ہوئے نکتہ کی طرف بھی اشارہ پایا جا رہا ہے کہ دنیا میں

انسان کو ایک دوسرے سے مل جلکر رہنا چاہیئے۔ خاصکر اُن امور میں جنکو معاشرت سے ایک گہرا تعلق ہے۔ اپنا ہو یا بیگانہ۔ مومن ہو یا کافر۔ سب کے ساتھ کمال لطف اور مہربانی کے ساتھ پیش آنا چاہیئے۔ خندہ پیشانی سے ملنا ملانا۔ انسانی فطرت کا اعلیٰ جوہر ہے آپس میں رحم دلی کا برتاؤ نہایت پسندیدہ طریقہ ہے۔ مذہبی دنیا میں اس کی بہت سی سندیں پائی جاتی ہیں۔ دیکھو مولا فرماتے ہیں اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ احسان کرنے والے حق کی نظر میں بہت ہی محبوب ہیں۔ کہیں ارشاد ہو رہا ہے اِنَّ اللّٰہَ یَاْمُرُکُمْ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ۔ اللہ تم کو بھلائی اور انصاف کا حکم دیتا ہے اگر گہری نظر ڈالکر دیکھا جائے تو یہ دونوں جملے تمام قوانین تمدن۔ اور رفاہ عام کی دو اجمالی تصویریں ہیں۔ اسی مضمون کو حافظ علیہ الرحمۃ نے بھی اپنے شعر میں کس خوبی سے نظم فرمایا ہے جس کی فصاحت پر نظم ثریا نثار ہوتی ہے شعر

آسایش دو گیتی تفسیر این دو حرف است ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ با دوستاں تلطف با دشمناں مدارا

موجودہ زمانہ میں اخلاقی دنیا کا کچھ ایسا رنگ بگڑا ہوا ہے کہ اسکی صورت دیکھنے کو جی نہیں چاہتا۔ اگر اتفاق سے نظر پڑ جاتی ہے تو کچھ اس بلا کا افسوس ہوتا ہے کہ بے اختیار آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو گرنے لگتے ہیں۔ بھائیوں کو دیکھئے تو آپس میں چھن رہی ہے۔ بگاڑ ہی بڑھتا چلا جا رہا ہے۔ رات دن اکھاڑ پچھاڑ کی باتیں ہوتی رہتی ہیں۔ خدا نخواستہ اسی باتوں میں دو بدو ہو جاتی تو کچھ چیز ہی نہیں۔ اگر ایک بھائی امیر ہے اور ایک غریب۔ کبھی اس دولتمند بھائی کو یہ توفیق نہیں ہوتی کہ اُس کے ٹھہرے میں غریب بیکس بھائی کا ہاتھ بٹائے چین اُڑ رہے ہیں۔ مزہ سے گزر رہی ہے نشست کے کمرے میں دری چاندنی غالیچے بچھے ہوئے ہیں۔ گاؤ تکیہ قرینہ سے لگے ہوئے ہیں مسند بچھی ہوئی ہے۔ چاندی کی کلی سامنے رکھی ہوئی ہے۔ پانوں کا خوشنما او آبوی خاصدان اپنا الگ رنگ جھلکا رہا ہے۔ ہمخیال احباب تشریف رکھتے



ہیں گنجفہ کا دور چل رہا ہے۔ پچیسی کھیل رہی ہے۔ شطرنج بچھی ہوئی ہے۔ کچھ خبر ہی نہیں کہ بدنصیب بھائی پر کیا گزرتی ہے۔ بیچارے کو ٹوٹا ہوا بوریا بھی بیٹھنے کو نصیب نہیں جوتیاں چٹخاتا پھرتا ہے۔ چھوٹے چھوٹے بچے جب موسمی چیزوں کی فرمائش کرتے ہیں۔ دل بھر آتا ہے۔ آنکھیں برس پڑتی ہیں۔ اُنکو بہتیرا بہلاتا ہے۔ مگر وہ بچے بہلانے پھسلانے سے کب مانتے ہیں۔ تھوڑی دیر نہیں گزری کہ پھر مچل گئے۔ گھر والی بیچاری نیکی کے خیال سے چکی پیس پیس کر دن گزار رہی ہے۔ کپڑوں پر قیامت کی نامرادیاں برس رہی ہیں میکے میں جن ہمجولیوں سے دانت کاٹی روٹی تھی۔ آج وہی بات بات پر ٹکرا توڑ کر جواب دیدیتی ہیں۔ سارے چاؤ چوچلے خاک میں ملے ہوئے ہیں۔ جن بچوں کو اللہ آمین سے پالا۔ بالشتوں ناپا۔ خیر سے پروان چڑھے ہے۔ تعلیم یافتہ ہوئے۔ آرزو تھی کہ ہمارے درد دکھ میں کام آئیں گے۔ وہی آنکھیں دکھاتے ہیں خدا رکھے نوکر چاکر ہیں۔ تنخواہیں بھی خاصی ہیں۔ مگر ان بدقسمتوں کو غریب ماں باپ کے کھانے پینے کپڑے کا بھی دھیان نہیں۔ خود ململ۔ تن زیب پہنتے ہیں۔ لیکن ماں باپ کے لیے ایک گاڑھے کا تھان بھی نہیں جڑتا۔ ان کی یہ بے رخی دیکھکر ماں باپ کے دل پر کیا گزرتی ہوگی۔ فلک نظر آجاتا ہوگا۔ کلیجہ پکڑ کر بیٹھ جاتے ہونگے۔ میاں بیوی کے تعلقات پر نظر ڈالی جاتی ہے۔ یہ بھی بہت ہی بے ربط دکھلائی دیتے ہیں۔ آپس میں کچھ ایسی چلی ہوئی ہے کہ ایک دوسرے کو دشمن کی نگاہوں دیکھ رہا ہے۔ آٹھ پہر چشم چوٹ ہوتی رہتی ہے۔ آپس کی بدمزگی ایک دوسرے کے حقوق پر بجلیاں گرا رہی ہے۔ نامراد بدمزاجی نے گھر کا گھر ڈھا دیا ہے۔ ساری خیر و برکت اُٹھی ہوئی ہے جس چیز کو دیکھئے۔ اُداسی برس رہی ہے۔ کہیں ایسا ہے کہ میاں خوش مزاج ہیں اور بیوی بدمزاج۔ میاں ہیں کہ بیوی کے مزاج کی وجہ سے دن بھر غائب رہتے ہیں۔ رات گئے آئے۔ بیوی نے دسترخوان بچھایا۔ کھانا سلیقہ سے لگایا۔ اُنھوں نے اُگل مگل کر

دو چار نوالے زہر مار کیئے۔ منہ لپیٹا۔ پڑ رہے۔ خوش نصیب بیٹی بہتیرا پوچھتی ہے
کہ ابا جان کیسی طبیعت ہے۔ یہ ہیں کہ چُپ پڑے ہوئے ہیں۔ کچھ بولتے ہی نہیں۔
ٹھنڈے سانس ہیں کہ کسی کی بے وفائیوں کی شکایت کر رہے ہیں۔ بیوی صاحب
کبھی پھوٹے مُنہ سے بات ہی نہیں کرتیں۔ اپنے اغماض میں آپ بیٹھی گھلتی ہیں جلنی
ہوا سے لڑنا ان کا شعار ہو رہا ہے۔ ڈیڑھ پہر دن چڑھے سوتے سے اُٹھیں۔ جی
میں آیا تو ایک آدھ چھپکا پانی کا مُنہ پر ڈال لیا۔ نہیں یوں ہی پاندان کھول گلوری
بنا کلہ تازہ کر لیا۔ کیا مقدور جو کبھی دو انگلیاں کسی اپنے بڑے کو دیکھ کر سر پر رکھیں
پھوہڑ بھی اس بلا کی۔ نہ پکانے کا سلیقہ نہ کھانے کا شعور۔ تندور (تنور) سے ٹکڑ کچا
لیئے یا گھر میں موٹے موٹے مچھنگڑ ڈال لیئے۔ نرے کم بخت کچکو ندڑے۔ جن کے
کھانے سے پیٹ میں درد ہو جائے۔ دال پکائی تو وہ ادھ گلی۔ دال الگ پانی الگ جو کسی
سے کھائی نہ جائے۔ سالن پکایا تو اس گت کا یا تو جلا بھلسا یا ڈُھب ڈُھب قلیہ جس
میں نمک ہی تو مرچ نہیں۔ مرچ ہے تو کھٹائی نہیں۔ خاوند بیچارے نے کسی بات کو ٹوکا
تو قہر آ گیا۔ پنجے جھاڑ کر پیچھے پڑ گئیں۔ لو صاحب میں کسی کی باورچن ہوں یا میرا باوا
دادا باورچی تھا جو مجھے کھانا پکانا سکھاتا۔ تھوڑا ہے کہ میں اپنے ہاتھ پاؤں کا صدقہ
اتنا بھی کر دیتی ہوں۔ بہتیرا پلو۔ بہتیرا جان مارو یہاں کسی کے بہا دیں ہی نہیں سچ
مچ میں کسی کی لونڈی ہوں۔ یا کسی بات کی کنونڈی ہوں۔ کسی نے مجھ پر دمڑے خرچے
تھے۔ جو میں کسی کی دبیل ہوں۔ تو لال میں لال تیرے دل میں کیا خیال۔ ایسا کھانے
کا مزہ ہے تو کوئی باورچن کر لاؤ۔ ساس بیچاری نے ذرا سا کسی کام کو کہا۔ تو صاف ٹکا سا
جواب دے دیا۔ ایسا ہی مجھے نولکھا ہار پہنایا تھا جو میں تمہاری ٹہل نوکری کروں بیچاری
نندوں سے رات دن چھُری کٹاری۔ دیور جیٹھ سے لڑائی بھڑائی۔ بات کی تو جیسے
پتھر کھینچ مارا کہ پھر کوئی پاس نہ پھٹکے۔ کام کیا تو وہ سڑیلا کہ پھر کوئی کام نہ لے۔ رکھنے کا وقوف



نہ دھرنے کی انگل۔ سب چیز بے سجل گھر دیکھو تو چاروں طرف کوڑوں کے ڈھیر اور
اٹم۔ کچھونوں میں سالن اور تیل کے چکتے۔ چراغدان میں ڈھیروں چیکٹ۔ پاندان
کہیں لگی کہیں۔ ڈبیاں ہیں تو ڈھکنے نہیں۔ پانوں کی صافی سوکھی پڑی ہے
پان مردہ ہو رہے ہیں۔ کتھے چونے کی کلھیاں لتھڑی پڑی ہیں چھیاں لال ہو رہی
ہیں۔ کتھا چونہ ایک ہو رہا ہے۔ اگالدان پڑا سڑ رہا ہے۔ پانی پینے کا کٹورا پھنکا پھنکا
پھرتا ہے۔ تھلیہ بٹنکوں پر دو دو انگل کائی جم رہی ہے۔ کیڑے تیر رہے ہیں۔ کسی
پر آدھی چپنی ڈھکی ہوئی ہے۔ کوئی کھلا ہی پڑا ہوا ہے۔ ذرا بھی کوئی چیز گھر میں کھوئی
تو وہ پٹینگ پیا پڑی کہ بیچارے گھر والے کے اوسان جاتے رہے۔ زبان ہے کہ
قینچی کی طرح چل رہی ہے۔ آگ لگے اس گھر کو۔ لوکا لگے اس گھر والے کو۔ سدا اوڑا
پڑا رہتا ہے۔ ایک ایک چیز کی بلوں بلوں رہتی ہے۔ اگر میاں نے اُلٹ کر پوچھ لیا
کہ صاحب ابھی تو یہ چیز آئی تھی۔ ابھی سے ہو چکی؟ تو بس قہر آ گیا۔ لو صاحب مجھے چورٹی
بنایا۔ میں بیچ کے کھا گئی۔ یا میرا مرتا جیتا کوئی یہاں بیٹھا تھا جس کو میں نے چُرا
چھپا کے دیدی۔ تمہارے ہی گھر والوں میں اُٹھی۔ پھر جو مُنہ تھوتھا کے اٹواٹی کھٹواٹی
لے کے پڑیں تو اب مُنہ سے بولیں نہ سر سے کھیلیں۔ ایک آتی ہے سمجھاتی ہے بیوی
خاوند تھا۔ ذرا سی اُسنے پوچھی تو کیا زہر گھل گیا۔ تم نے سیدھی طرح کہدیا ہوتا کہ گھر میں
اٹھ گئی۔ قصہ گیا۔ رانڈ کٹی۔ پھر جو وہ دُکھتا جب ہی تم اتنے خون خراب ڈالتیں۔
دوسری آتی ہے۔ منانی ہے۔ بس بی جانے دو۔ غصے کو تھوک دو۔ چلو کھانا کھاؤ
سب ہاتھ لیئے بیٹھے ہیں۔ دسترخوان توبہ توبہ کر رہا ہے۔ کسی طرح نہیں سنتیں۔ غصہ
ہے کہ بڑھتا ہی چلا جاتا ہے۔ تیور ہیں کہ بگڑتے ہی چلے جاتے ہیں۔ کبھی کہتی ہے کہ
مردار کھاؤں جو اس گھر میں رہوں۔ اور گھڑی پانی پیوں۔ میاں کو جو غصہ آیا۔ پکڑ
جھنیا چار پانچ ٹکا دیں۔ تنکے کے سے بل نکال دیئے۔ اب کیا تھا سیدھی ہو گئیں

ساری اکڑ فوں جاتی رہی۔ کہیں ایسا ہے کہ بیوی پارسا نیک مزاج لجونتی ہے لیکن میاں نکھٹو ہیں۔ اخلاقی حالت کچھ ایسی بگڑ گئی ہے کہ توبہ ہے۔ بیوی بہتیرا سلیقہ سگھڑاپا دکھاتی ہے۔ لیکن یہ ایک خاطر میں نہیں لاتے۔ اچھے سے اچھا سی کر پہناتی ہے۔ لیکن انکی ناک بھوں چڑھی ہی رہتی ہے۔ کیسا ہی خوش مزہ کھانا پکائے لیکن یہ لاکھوں کیڑے ڈالتے رہتے ہیں۔ کبھی نون تیز بتادیا۔ کبھی مرچوں کی شکایت ہونے لگی۔ کبھی کچھ عیب نکالدیا۔ کبھی کچھ عیب نکالدیا۔ بیوی بیچاری صبر کا پتھر دل پر رکھے ہوئے ہے۔ کچھ نہیں کہتی۔ ایک کان گونگا۔ ایک بہرا کیئے بیٹھی رہتی ہے۔ یہ سید ہیاں سنا رہا ہے۔ وہ گالیوں کو سہالیاں سمجھ رہی ہے۔ آدھی آدھی رات میاں کے انتظار میں گزر جاتی ہے۔ بیٹھی ہوئی ہے۔ دروازے سے آنکھیں لگی ہوئی ہیں۔ جہاں میاں کی آواز سنی۔ گھبرا گئی۔ لپ جھپ کرتی ہوئی اٹھی کنڈی کھولی کیا مقدور جو یہ پوچھ لے کہ اسوقت تک کہاں تھے۔ اتنی رات کہاں کالی کی تم کو کچھ گھر کا بھی خیال ہے۔ میں اکیلی تنہا تمہارے انتظار میں تکا سی بیٹھی رہتی ہوں اگر کوئی چور آجائے تو میں عورت ذات بھلا کیا کر سکتی ہوں۔ تمہارے لیئے ایسی بے پروائی زیبا نہیں۔ دوستوں کی یہ حالت ہو کہ بنی کے تو سب یار ہیں۔ اور اگر خدا نخواستہ بگڑ گئی تو کوئی پوچھتا نہیں۔ بیمار ہو گئے تو کوئی عیادت تک کے لیئے نہیں آتا۔ وہ احباب جو پسینہ کی جگہ خون بہانے کا دعوے کیا کرتے تھے۔ ان کا رنگ ہی کچھ اور سے اور ہو جاتا ہے۔ اگر اتفاق سے چلتے پھرتے کہیں مل جاتے ہیں تو آنکھ چرا جاتے ہیں۔ مروت کے تیور بدلے ہوئے ہیں۔ محبت کی نگاہوں کے طور بے طور ہوئے ہیں۔ کسی شاعر نے کیا خوب فرمایا ہے ؎

ایں دغل دوستاں کہ مے بینی　　مگسانند گرد شیرینی

لڑکیاں ہوں یا لڑکے۔ کچھ ایسے بے تربیت اٹھتے ہیں کہ ہمدردی کے آنکھوں میں دیکھکر



آنسو ڈبڈبا آتے ہیں۔ آٹھ آٹھ سات سات برس کی لڑکیاں گھروں کی انگنائیوں میں دوڑ تگے لگاتی پھرتی ہیں۔ بد تہذیبی ناشائستگی۔ ان کی ایک ایک بات پر صدقے ہو رہی ہو۔ کپڑوں کو دیکھئے تو دھجیاں اڑی ہوئی ہیں۔ اوڑھنیاں ہیں کہ گیرے لگے ہوئے ہیں۔ کسیکو کوس رہی ہیں۔ کسی سے زبان درازی کرتی ہیں۔ جس بات پر اڑ جاتی ہیں۔ پہروں ایڑیاں رگڑتی ہیں۔ اپنی ضد پوری کرکے رہتی ہیں۔ کیسی ہی قدری کیجیے۔ کیا ممکن کہ جو وہ اپنی ہٹ سے باز آجائیں +

لڑکے ہیں۔ وہ لونڈوں میں گیڑیاں۔ گولیاں۔ گلی ڈنڈا۔ کبڈی۔ گجی پالا کھیلتے پھرتے ہیں۔ گالی گفتار۔ مارکٹائی۔ دھینگا مشتی۔ انکی غیر مہذب طبیعت کے جوہر ہیں کہ چمکتے چلے جاتے ہیں۔ مارکوٹ کر پڑھنے بٹھایا گیا تو بہانہ کر بھاگ آئے اماں جان نے ال جھل کرکے بٹھا لیا۔ اب یہ ہیں کہ رشتہ پاتے جاتے ہیں۔ استاد نے ذرا دباؤ سے کام لیا یا ہاتھ لگایا اور انہوں نے لڑیاں بہانی شروع کیں۔ چھٹی ملی تو بلبلاتے ہوئے بھینبڑا پسارتے ہوئے گھر میں آئے۔ اب ماں سے داد فریاد کر رہے ہیں۔ ہائے ہائے استاد جی نے ہڈیاں توڑ ڈالیں۔ ہائے ہائے میری پسلیوں کو ہاتھ نہ لگانا۔ بچا پھوڑا ہو رہی ہیں۔ ماں نے پیار چمکار کر بٹھا لیا۔ صدقے۔ قربان ہونے لگی۔ واری۔ بتا تو سہی کہاں لگی۔ ایک دس صلواتیں بیچارے استاد کو سنا دیں الٰہی کرے ہاتھ ٹوٹیں اُس مارنیوالے کے۔ چولہے میں جائے وہ مارنے والا۔ صدقے کروں اُس مارنیوالے کو۔ جہاں اسکی دائی نے ہاتھ دھوئے۔ کیسا بیدردی سے دھما دھم بچہ کو کوٹ لیا۔ آگ لگے ایسے نگوڑے ظلمی استاد کے منہ کو۔ سچ مچ موئے نے دھن کنی بنا لیا۔ اگر ٹھوڑ بے ٹھوڑ کہیں لگ جاتی۔ اور ایسی ویسی کچھ ہوجاتی تو وہ بندی کس کی ماں کو ماں کہتی۔ میں نہیں پڑھواتی۔ درگزری میں ایسے پڑھوانے سے۔ بس ہوگی خواند کو سنائی۔ اس بونگ کی تو عقل ماری گئی۔ خدا جانے اسکی سمجھ پر کیا پتھر پڑ گئی جو اسکو

مانگے اُسکو کہانا دیا جائے۔ اور جسوقت اُن کو کپڑے کی ضرورت ہو کپڑا پہنا دیا جائے نہ اُسکو بُرا بھلا کہنا چاہیئے۔ نہ اُسکے مُنہ پر مارنا چاہیئے۔ اور اگر اُس کا پاس رہنا ناگوار ہے۔ اور اُسکو اپنے سے الگ رکہنا چاہتا ہے تو گھر کا کوئی خاص حصہ اُس کے رہنے کے لیئے مقرر کر دیا جائے۔

صدقے اِس روحانی تعلیم کے۔ لفظ لفظ وَمَا يَنطِقُ عَنِ الْهَوَىٰ ۝ إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَىٰ ۝ کا روشن آئینہ ہے جس میں صاف ایک قدسی کلام کی صورت نظر آتی ہے۔

معمولی باتوں پر جو اپنی بیویوں کو گھر سے نکالدیتے ہیں۔ اُن کے میکے بھیجدیتے ہیں اور بیچھے پیچھے کچھ خبری نہیں ہوتے۔ اُن کو فقرہ کلا تَهْجُرْ إِلَّا فِي الْبَيْتِ سے عبرت کا سبق لینا چاہیئے اور اپنی اِس قبیح عادت کو ترک کرنا اُن کا منصبی فرض ہے۔ اگر وہ ایسا نہ کریں گے تو بہت پچتائیں گے۔ سر پر ہاتھ دہر کے روئیں گے۔ اُنکو چاہیئے کہ اگر کسی بات پر گھر میں بگاڑ پیدا ہوجائے تو بیوی کو اپنی آنکھ سے اوجہل نہ ہونے دیں ایسا نہیں ہونا چاہیے کہ آپ ایک مکان میں سوتے ہیں۔ اور بیوی دوسرے مکان میں۔ اِس قسم کی بدنما جدائی عورت کی اخلاقی حالت پر بہت برا اثر ڈالتی ہے۔ اُسکی عصمت اور پاک دامنی کی دنیا میں اگر یہی حالت رہی تو ایک نمایاں انقلاب پیدا ہو جاتا ہے۔ اور وہ اپنے دلی جوش اور اُمنگوں بھرے ولولوں کو کسی طرح روک نہیں سکتی اور ان نہ رکنے والے ولولوں کی وجہ سے ہر چھوٹے بڑے کی نظر میں ذلیل و حقیر ہو جاتی ہے۔

عورتوں کو چاہیئے کہ اپنے پران پتی یعنی شوہر کی اطاعت کرتی رہیں۔ اللہ اور اُس کے نائب اور والدین کی اطاعت کے بعد جس کی خدمت گزاری عورت ذات کے لیئے فرض ہے۔ وہ خاوند ہے۔ دنیا ہو یا عقبیٰ دونوں کی بہلائی شوہر کی دلجوئی کا نتیجہ



خیال کی جاتی ہے۔ مرد کے ہی حکم کی تعمیل کرنا بشرطیکہ خلاف شریعت نہو ہر ایک عورت کا سنگار ہے۔ فرماتے ہیں سید المرسلین صلے اللہ علیہ وسلم لَوْ اَمَرْتُ اَحَدًا ان یسجد لاحد لامرت المرأة ان یسجد لزوجها ولو ان رجلا امراٴته ان تنقل عن جبل احمر الی جبل اسود ومن جبل اسود الی جبل احمر لکان نولها ان تفعل۔ ترجمہ اگر میں کسی کو کسی دوسرے کے لیئے سجدہ کرنے کا حکم دیتا تو عورت کو حکم کرتا کہ وہ اپنے خاوند کو سجدہ کیا کرے الخ (یعنی سجدۂ تحیۃ)۔

غافل عورتو! غور کرو۔ ذرا ذرا سی بات پر میاں سے چھری کٹاری ہوجانا تمہاری روحانی اور جسمانی دونوں قسم کی زندگی کے لیئے مضر ہے۔ میاں کی مزاجی خوشنودی تمہارے لیئے جنت کے خوشنما۔ عمدہ عمدہ مکانوں کا قبالہ ہے۔ دیکھو حضرت ام سلمہؓ ارشاد فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی زبانی اپنے کانوں سے سُنا ہے کہ حضورؐ فرماتے ہیں۔ کہ کوئی سی عورت مرجائے اور اسکا میاں اُس سے راضی ہو وہ جنت میں داخل ہوجائے گی (بشرطیکہ مشرکہ اور کافرہ نہو) ایک حدیث میں حضورؐ ارشاد فرماتے ہیں۔ قسم ہے اُس ذات کی کہ جسکے قبضۂ قدرت میں محمدؐ کی جان ہے لا تؤدی المرأة حق ربها حتی تؤدی حق زوجها ولو سالها نفسها وهی علی قتب لم تمنعه۔ ترجمہ عورت کبھی اپنے پیارے رب کا حق ادا نہیں کرسکتی جب تک اپنے خاوند کا حق ادا نہ کرے۔ اور اگر خاوند کہے کہ تو اپنے کو میرے سپرد کردے (یعنی ایک قسم کا سوال کرے جسکو ہر بالغ اچھی طرح سمجھ سکتا ہے) اور وہ پالان پر سوار ہو۔ اُسکو ہرگز حق حاصل نہیں ہے کہ وہ اپنے خاوند کے سوال کو رد کردے یعنی کیسے ہی ٹینک تنجے میں پڑی ہوئی ہو۔ کچھ بھی کام کیوں نہ کر رہی ہو لیکن خاوند کی آنند پوری کرنی اُسکا فرض ہے۔ اگر وہ سرتابی کرے گی تو حق اللہ سے کبھی سبکدوش نہیں ہو سکتی اے عورتو! تم کو یہ بھی معلوم ہے کہ تمہاری طرف سے تمہاری مانگ کے سنگار کے

دلمیں کیوں بل پڑجاتے ہیں۔ تم کیوں اجیرن معلوم ہوتی ہو۔ وجہ یہ ہے کہ تمہاری ناجائز فرمائشیں آئے دن بڑہتی رہتی ہیں۔ کبھی ٹیکے کی فرمائش ہورہی ہے۔ کبھی چنپا کلی کا تقاضا کیا جارہا ہے۔ کبھی بالیوں کے لیئے مچل رہی ہو کبھی اچھی خاصی بنی ہوئی چوڑیوں کے ٹہپہ میں عیب نکالے جارہے ہیں توڑوائی گئیں۔ دوبارہ بن کے آئیں تو پہر کہدیا کہ انکی تو چتائی اچھی نہیں۔ خدا کی مار اس چتیرے کو کیا روڑہی صورت کی چتائی کی ہے۔ موئے نے چوڑیوں ہی کی شکل بگاڑدی۔ بزاز کی دکان سے میاں کپڑا لائے۔ اُس میں بہی فی نکالی جارہی ہے۔ کبھی ململ کو سفتہ کہدیا کبھی لٹھے میں کلپ بتلادیا۔ کبھی کسی چہینٹ کی پہول پتی میں شاخیں نکالدیں۔ یہی تمہاری عملی حالت تمہاری قدر نہیں ہونے دیتی۔ تمہارے لیئے یہی مناسب ہے کہ جیسا آجائے اُسکو کتر بیونت کرپہن پہنالو۔ جو کچھ ملجائے۔ کہاپی لو۔ شکر ادا کرو۔ تم کو کھانے پینے پہننے اوڑہنے۔ بناؤ سنگار کے لیئے نہیں پیدا کیا گیا۔ تم عبادت آلہی کو اپنا زیور سمجھو مولائی شکر کا قیمتی لباس اپنی روح کو پہناؤ۔ زبان درازی بہت بُری چیز ہے۔ بلاضرورت بولنا۔ بات کرنا انسانی قلب کو سیاہ کردیتا ہے۔ نجات چاہتی ہو تو زیادہ خاموش رہا کرو۔ دیکھو آقائے نامدار ارشاد فرماتے ہیں مَنْ سَکَتَ نَجٰی۔ جس شخص کو چپ لگی وہ یقینی نجات پاچکا۔ تمہاری یہ حالت ہے کہ جب بات کرنی شروع کرتی ہو تقریر کے لچھے باندھ دیتی ہو۔ تم کو قطعی اسکا خیال نہیں ہوتا کہ زبان کیا کہہ رہی ہے۔ مُنہ سے کیسے لفظ نکل رہے ہیں۔ غیبتیں ہورہی ہیں۔ طعنے دیئے جارہے ہیں۔ کچھ پروا نہیں۔ نہ عاقبت کا خیال ہے کہ ایک زمانہ ایسا آنے والا ہے کہ ہم سے ہر چیز کے متعلق مطالبہ کیا جائیگا پوچھ گچھ ہوگی۔ نہ کبھی قبر کی تنہائی۔ تاریکی۔ فشار کا حال سنکر تمہارے دل میں دہڑکن پیدا ہوتی ہے۔ دیکھو جب تم کسی سے باتیں کرو۔ اپنی زبان سے نکلنے والے لفظوں کا ضرور خیال رکھو۔ اس خیال کے ذریعہ سے تم غیبت سے بچ جاؤگی بشرطیکہ تم یقینی



طور پر غیبت کو بُرا سمجھ لو۔ یہ قاعدہ ہے کہ جس چیز کی بُرائی کسی کے دل میں بیٹھ جاتی ہے۔ طبیعت اُس سے متنفر رہتی ہے۔ اُسکی طرف رخ کرنے کو جی نہیں چاہتا اور جس چیز کو اچھا سمجھ لیا جاتا ہے۔ پہر لاکھہ کوئی سرمارے۔ کیسی ہی قدعن کرے کیا مقدور جو اُسکو چھوڑا جاتے ۰

اے ذاتی شرافت پر فخر کرنے والی عورتو! یہ تمہارا فخر بیکار ہے۔ اس فخر کی مولائی دربار میں کچھ قدر نہیں تمہاری عزت۔ حرمت اسمیں ہے کہ نیک چلنی اختیار کرو دنیاوی اُمیدوں میں کوتاہی پیدا کرتی رہو۔ ان کا بڑہنا روحانی ترقی کو مٹا دیتا ہے اپنے بچوں کی تہذیب اور اخلاقی حالت کا زیادہ خیال رکھو۔ بُری صحبتوں میں نہ بیٹھنے دو لکھاؤ۔ پڑہاؤ۔ وقت پر کھلاؤ پلاؤ۔ ہروقت مُنہ جُٹھلینے دینا نہایت بُرا ہے۔ ان کے ساتھ زیادہ لاڈ پیار نہ برتو۔ خدانخواستہ اگر ان کی اٹھان اچھی نہ ہوئی تو یاد رکھنا تمہیں کو تمام عمر جلنا پڑے گا۔ آٹھ پہر اپنے جگر کے ٹکڑوں کی تدبیر اور سیاست میں لگی رہو۔ جب کوئی خیر سے بچہ پیدا ہو تو اُسکا کوئی مبارک نام رکھو۔ اگر خراب نکما نام رکھا گیا تو بچے کے دلکو بڑے ہوجانیکے بعد تمام عمر اس نام کی طرف سے صدمہ پہنچتا رہیگا۔ بچے کی خوشنما باریک باریک رگوں میں کسی ایسی دائی کا دودھ خون بنکر نہیں دوڑنا چاہیئے۔ جسکی اخلاقی حالت وقعت کی نظر سے نہ دیکھی جاتی ہو یاد رکھو یہ تجربہ ہوچکا ہے کہ دودھ پلانے والی کی خصلت عادت۔ طور۔ ڈہنگ اور مزاجی حلتیں دودھ کے ساتھ ساتھ بچے کی طرف منتقل ہوتی رہتی ہیں۔ اور جب شیرخوارگی کا زمانہ ختم ہوجائے اس سے قبل کہ اُسکی طبیعت کی تختی پر ناشائستہ اخلاق کے نقوش کھنچیں۔ اُسکی عقلی آنکھوں کو شائستہ اطوار کی پیاری تصویر دکھانی چاہیئے۔ ادب قاعدہ اسیوقت مفید ہوسکتا ہے۔ اسوقت اگر اس سے غفلت ہوگی تو پہر ساری عمر کے لیئے رونا رہجائیگا۔ اس لیئے کہ بچے میں ہر قسم کی خصلت کی استعداد ہوتی ہے۔ اور نقصان طبیعت کی وجہ سے اُسکا

جھکاؤ اخلاقِ ذمیمہ کی طرف زیادہ ہوتا ہے۔ اور جہاں برے اخلاق کا رنگ طبیعت
پر چڑھا۔ پھر اس رنگ کا کٹنا دشوار ہو جاتا ہے اور یہ بھی خیال رہے کہ ادراک اور تمیز
کے مرتبہ پر پہنچکر پہلے پہل جو چیز بچہ سے ظاہر ہوتی ہے۔ وہ حیا کہلاتی ہے۔ اگر یہ بچہ پر غالب
ہے اور اکثر اوقات اسکا سر جھکا رہتا ہے۔ بےحیائی بےشرمی آنکھ میں آنکھ ڈال کر
کسی سے بات کرنا۔ ان سبسے نفرت ظاہر کرتا ہے تو سمجھ لینا چاہیئے کہ یہ اسکی نجابت
کے آثار ہیں جو وقت کے مختلف حصوں میں ظاہر ہوتے رہتے ہیں۔ اب ماں باپ
کو چاہیئے کہ اسکی تعلیم میں زیادہ کوشش کریں۔ دس پانچ منٹ کیلئے بھی اسکو بچوں
کے ساتھ کھیلنے کی اجازت دینا اس کے حق میں کانٹے بونا ہے۔

اے اپنے جگرپارہ کے علمی عروج کی آرزو رکھنے والو! اگر تم اپنی اولاد کو علمی دنیا کی
سیر کرانا چاہتے ہو تو خدا کے لیئے جہلائی صحبت سے بچاؤ۔ ان کے سامنے اگر شرافت
کے جوہر ظاہر کرتے ہو تو فرومایہ کج خلق لوگوں سے نہ ملنے دو تم کو خبر نہیں کہ بچہ کی
نفسی وصلی قطعی سادہ ہوتی ہے۔ اور اس سادگی کی وجہ سے اپنے ہمجولیوں کے ہر قسم
کے خلق اور عادت کی صوبت کو بے تکلیف قبول کر لیتی ہے۔ تم سے جہاں تک ممکن ہو
ان کے دل میں فضائل کی محبت پیدا کرو۔ انکے دل و دماغ میں دینی معلومات کا
ذخیرہ جمع کرتے رہو۔ اور انکی علمی قوت کو پند و نصائح کے ذریعہ سے اکساتے رہو۔
ہمیشہ ان لوگوں کی اسکے سامنے تعریف کرتے رہو جو نیکی اور احسان کے عروج پر پہنچکر
فرشتوں کی جماعت سے ربط ضبط بڑھا رہے ہیں۔ اور ان اشخاص کی ہمیشہ ان کے
سامنے مذمت ہونی چاہیئے جو اپنی بدعملی کے ہاتھوں جان بوجھکر اسفل السافلین کے
تاریک گڑھے میں پڑے ہوئے ہیں اور ان کو انجام کی کچھ خبر نہیں۔ ان کو دنیا کی
ناپائیداری کا نقشہ دکھاؤ۔ اگر لذیذ غذا کی طرف انکی طبیعت مائل ہو تو ان کو سمجھاؤ کہ بیٹا
غذا اصل میں دوا ہے جو ایک مرض رفع کرنیکے لیئے استعمال کی جاتی ہے جسکو بھوک کہتے ہیں



اس سے لذت حاصل کرنی مقصود نہیں۔ اور جنکی طبیعت فانی لذت کی طرف متوجہ
ہوتی ہے ان کی عقل میں بلا کا ضعف ہوتا ہے۔ جنکے عقلی جوہر چمک رہے ہیں۔
انکی نظر میں قطعی ناسوتی چیزوں کی وقعت نہیں ہوتی۔ سنو عالم فانی سے ٹوٹ کر عالم باقی
سے ملجاؤ۔ اور سمجھ لو کہ یہاں کا عروج وہاں کا تنزل یہاں کی مسرت وہاں کا رنج۔ یہاں
کا لباس وہاں کی عریانی۔ یہاں کا سوز وہاں کی ٹھنڈک۔ یہاں کی خنکی وہاں کی گرمی
یہاں کا اختیار وہاں کا اضطرار ہے۔ اگر تم یہاں چین راحت آرام میں حد عمر گزار کر
عالم روحانی کی تکلیف اپنے لیئے جائز رکھتے ہو تو شوق سے عمدہ عمدہ لباس پہنو
لطیف غذائیں کھاؤ جسمی اجزاء بڑھاؤ۔ روحانی طاقت گھٹاؤ۔ لیکن یہ سمجھ لینا کہ اگر
روح کوچ کے وقت اصلی سعادت سے محروم رہی تو جس تکلیف کو تم نے اپنے لیئے
جائز رکھا ہے وہ تم سے اٹھائی نہ جائے گی۔ اگر تم ان کو اسی طرح نصیحت کرتے رہے
اور انہوں نے تمہاری نصیحت کو گوش قبول سے سن لیا۔ تو یاد رکھنا ایک دن انکے
کمالات آفتاب بن کر چمکیں گے۔

اے ماں باپ کے جگر گوشو! حقوق والدین ادا کرتے رہو۔ دیکھو ایسی باتیں نہ کرو
جنسے انکی دل شکنی ہو۔ ان کے سامنے آہستہ بولو۔ ان کی بات کا بہت نرمی سے
جواب دو۔ ان کے حکم کی تعمیل میں دیر نہ لگاؤ۔ انہوں نے تمہاری پرورش کے زمانہ
میں بہت سختیاں اٹھائی ہیں۔ تم پنگوڑے میں لیٹے ہوئے انگوٹھے چوس رہے ہو
ان کی محبت میں ڈوبی ہوئی نگاہیں سر سے پیر تک تمہاری بلائیں لے رہی ہیں۔
تمہاری عاشق زار ماں۔ خود گیلی میں سوئی ہے تم کو سوکھے میں سلایا ہے۔ بیماری
دکھی میں جاڑوں کی پہاڑ سی راتیں آنکھوں میں کاٹ دی ہیں۔ تمہاری آنکھیں لگی ہیں
گود میں لیٹے ہوئے ہو۔ رات کا وقت ہے۔ آنکھوں میں سپیدہ بھرا جا رہا ہے۔ اور جاگ
تم نے رونا شروع کیا۔ ماں بےچین ہوئی کندھے سے لگایا۔ اور ٹہلتی یا دالان میں

ٹہلنے لگی۔ اب ماں کی محبت میں ڈوبی آواز ہے کہ ان پیارے لفظوں کو لیے ہوئے بیساختہ منہ سے نکل رہی ہے ؎

آ جا ری نندیا تو آ کیوں نہ جا — میرے بچے کی آنکھوں میں گھل مل جا
آتی ہوں بیوی میں آتی ہوں — وہ چار پائے سلاتی ہوں

یہ وہ لفظ ہیں جو ماں کی سچی اور انتہائی محبت کے غیر معمولی جذبات کو ظاہر کرتے ہیں۔ اے کلیجہ کی کورو! اگر تم اپنی کھال کی ان کے لیئے جوتیاں بنوا کر بھی ان کے حقوق سے آزاد ہونا چاہو تو آزاد نہیں ہو سکتے۔ اسلامی قانون اٹھا کر دیکھو۔ اس وقت تم کو معلوم ہو گا کہ انکی عظمت کا دائرہ کس قدر وسیع دائرہ ہے۔ تم نے تو بقدر نقطہ بھی ان کی عظمت نہیں کی۔ تم نے تو پروان چڑھتے ہی انکو دل سے اتار دیا تم کو تو ادب سے سلام کرنا بھی دوبھر معلوم ہوتا ہے۔ شرم آتی ہے لجھائے جاتے ہو تم یہ نہیں جانتے کہ ماں باپ ہی کی اطاعت اولاد کو چار چاند لگاتی ہے۔ انہیں کی اطاعت کا نتیجہ ہے کہ ہونہار اولاد کی خوش نصیبی کے آسمان پر مہتاب بن کر چمکتا ہے۔ انہیں کی دعاؤں کے اثرات ہیں جو اولاد کی تندرستی اور مسرتوں کے پیرائے میں ظاہر ہوتے ہیں دیکھو فخر رسل ہادئ سبل صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت فیضدرجت میں ایک شخص نے آ کر عرض کیا کہ حضور میں جہاد اور ہجرت کی نیت سے آپکے مقدس ہاتھ پر بیعت کرنا چاہتا ہوں۔ اور اسکا اجر مولا سے طلب کرتا ہوں۔ سرور دو جہاںؐ نے ارشاد فرمایا (قربان اس ارشاد کے کیا رہنمائی ہے) کیا تیرے ماں باپ میں سے کوئی زندہ ہے۔ آنیوالے شخص نے ادب سے عرض کیا کہ حضور دونوں زندہ ہیں۔ مولا کے پیارے حبیبؐ نے ارشاد فرمایا۔ تو اللہ جل جلالہ سے اجر طلب کرتا ہے۔ اس شخص نے نہایت ادب کے لہجہ میں اقرار کیا۔ آپنے فرمایا۔ اپنے ماں باپوں کی طرف پلٹ۔ اور انکی قربت کو غنیمت سمجھ۔ اے ماں باپ کی اطاعت کے گلدستہ کو طاق نسیان پر رکھنے والو اس روحانی تعلیم



سے عبرت کا سبق حاصل کرو۔ بزرگوں کی صحبت میں بیٹھو۔ ادب اور آداب کی آنکھوں میں تہذیب اور شائستگی کا سرمہ لگاؤ۔ تمہارے موجودہ تیور اچھے نہیں تمہارا ماں باپ سے الگ الگ رہنا تمہاری روحانی موت ہے۔ اگر تم روحانی زندگی پر مرتے ہو تو حیات والدین کو اپنے لیئے غنیمت سمجھکر ان کی فرمانبرداری کی چوکھٹ پر آٹھ پہر جبیں سائی کرتے رہو۔ اگر تم کسی کام میں لگے ہوئے ہو۔ اور یہ آواز دیں۔ فوراً کام چھوڑ کر انکے پاس آ جاؤ۔ دوسری آواز کے منتظر نہ رہو۔ اگر یہ تم پر برس پڑیں۔ تم اپنی گردن جھکا لو اپنے دونوں لبوں کو سی لو۔ چپکے بیٹھے ہوئے انکی باتیں سنتے رہو۔ جب یہ خاموش ہو جائیں۔ دست بستہ ان سے معافی چاہو۔ اگر معافی نہ دیں پیروں میں لوٹ جاؤ آنسوؤں کو اپنا سفارشی بنا لو۔ واللہ ان کے پیروں کو چومنا ہفت اقلیم کی سلطنت ہاتھ آنے سے بہتر ہے۔ تمہاری جنت جس کی روحانی شگفتگی تم کو کسی زمانہ میں نہال کر دے گی۔ انہیں کے پیروں کے نیچے ہے۔ اگر بڑے ہو جانے پر بھی یہ تم کو چار چوٹ کی مار ماریں۔ سہو۔ سرکشی کے سر کو قلم کر کے ان کے پیروں پر ڈالدو۔ ان کے ہاتھوں کی بدن پر پڑی ہوئی بدھیاں اپنے لیئے رحمت الٰہی کے ہار اور گجرے سمجھو۔ خبردار مارتے وقت ان کا ہاتھ نہ پکڑو۔ ان کی مار سے تمہاری رفعت بڑھتی ہے۔ عزت نہیں جاتی لو ذرا خطاب الٰہی وقعت کے کانوں سے سنو۔ ارشاد ہوتا ہے۔ وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْـًٔا وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّبِذِى الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْجَارِ ذِى الْقُرْبٰى وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْۢبِ وَابْنِ السَّبِيْلِ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرَا ۨالَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ وَيَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ وَيَكْتُمُوْنَ مَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ وَاَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ۔ **ترجمہ** لوگو! اللہ ہی کی عبادت کرو۔ اس کے ساتھ کسی چیز کو شریک مت ٹھیراؤ۔ اور ماں باپ

قرابت والوں اور یتیموں اور محتاجوں اور قرابت والے پڑوسیوں اور اجنبی پڑوسیوں اور پاس کے بیٹھنے والوں اور مسافروں اور جو لونڈی غلام تمہارے قبضہ میں ہیں ان سب کے ساتھ سلوک کرتے رہو۔ کیونکہ اللہ ان لوگوں کو پسند نہیں کرتا جو اترائیں اور شیخی بگھارتے پھریں۔ آپ بخل کریں۔ (سو کریں۔ دوسرے) لوگوں کو بھی بخل کرنے کی صلاح دیں۔ اور اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے جو کچھ ان کو دے رکھا ہو اسکو چھپائیں۔ اور ہم نے ان لوگوں کے لیئے جو ہماری نعمتوں کی ناشکری کریں ذلت کا عذاب تیار کر رکھا ہے ٭

یاد رکھو اگر تم ابھی اپنے عملی مضمون کی غلطیوں سے واقف نہوئے تو انتہا درجہ کے بدنصیب کہلاؤ گے۔ اور یہی بدنصیبی تمہارے لیئے عالم آخرت میں روحانی عذاب بن جائیگی۔ جسکو تم کبھی سہار نہیں سکتے۔ کیا تم کو یہ امید ہے کہ تمہارے شبابی ولولے جوانی کی امنگیں جوں کی توں باقی رہیں گی اگر واقعی تمہارے دلمیں یہ خیال جاگزیں ہو گیا ہے تو یہ تمہاری بے عقلی کی کھلی ہوئی دلیل ہے۔ یاد رکھو۔ اگر بڑھاپے کے وقت تک تم زندہ رہے تو جن قوتوں پر تم ناز کر رہے ہو یہ قطعی ضعیف ہو جائیں گی۔ سر ہلنے لگیگا چلنا پھرنا دوبھر ہو جائیگا۔ تمہاری اولاد تمہارے ساتھ وہی برتاوے برتے گی جو جوانی کے عالم میں تم اپنے والدین کے ساتھ برت رہے ہو۔ لو ہمنے تو اپنا حق ادا کر دیا۔ اب مانو یا نہ مانو۔ تم کو اختیار ہو ٭ وَمَا عَلَيْنَا اِلَّا الْبَلٰغ ٭

اللہ جل مجدہ نے تیسری حالت یاد دلانے کے لیئے لفظ رحمٰن کے بعد لفظ رحیم ذکر فرمایا۔ یہ مبارک لفظ اُس مقدس جماعت سے ایک خاص خصوصیت رکھتا ہو جسکی مسافرانہ ناسوتی زندگی۔ عبادت ریاضت ہی میں بسر ہوتی رہی ہے۔ یہی جماعت عالم آخرت میں رحیم کے فیاض چشمہ سے سیراب ہوگی۔ اس پاک چشمہ کا ننھا سا قطرہ بھی بدنصیب کافروں مشرکوں کے لبوں تک نہیں پہنچ سکتا ٭



قربان ہو جایئے ملک العلام کی روحانی تعلیم کے۔ بسم اللہ شریف کیا ارشاد فرمانی گویا تمام الہامی کتابوں کا خلاصہ نکالکر حضرت انسان کو عنایت فرما دیا۔ یا ایک مجموعہ کا عطر ہے کہ قسم قسم کی روحانی خوشبو مہکا رہا ہے۔ اسی تین پتی کے پھول کا رنگ ہے کہ ایک تفصیلی پہلو لیئے ہوئے سارے قرآنی چمن سے ٹپکا پڑتا ہے ٭

**دوسری شعاع** ۔ حضرت انسان ذرا روحانی آنکھیں کھولکر دیکھیئے کہ لفظ اللہ میں اسطرف اشارہ ہو رہا ہے کہ جتنی بھی چیزیں عالم میں ہیں۔ اس جامع صفات کمالی کی پیدا کی ہوئی ہیں جسکی حقیقت کے ادراک سے ہر عقل عاجز ہے۔ اُسکی معرفت کا رستہ اگر قطع ہو سکتا ہو تو اُسیکے ذریعہ سے ہو سکتا ہو۔ سالک باخبر کے روحانی کان ہمیشہ اس صدا کو سُنتے رہے ہیں ؎

بگذار تو خویش را د آگاہ     در عالم ما۔ بما سفر کن

بر بند دو چشم راز دیدن     در حضرت ما۔ زما نظر کن

لفظ رحمٰن زبان حال سے کہہ رہا ہو کہ جس طرح تمام چیزوں کا وجود مولائے کریم کی طرف سے ہے انکی بقا بھی اُسیکی رحمت کاملہ کا نتیجہ ہے۔ لفظ رحیم سے۔ یہ نکتہ حل ہو رہا ہو کہ ان تمام چیزوں سے نفع حاصل کرنا۔ جو انکی پیدائش کی بفحوائے هُوَ الَّذِىْ خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا اصلی غایت خیال کیجاتی ہے محض اُسکی صفت رحمت کا پیارا اثر ہے **قطعہ**

ابر و باد و مہ و خورشید و فلک در کار اند     تا تو نانے بکف آری و بغفلت نخوری

ہمہ از بہر تو سرگشتہ و فرماں بردار     شرط انصاف نباشد کہ تو فرماں نبری

اے ناقدرے ناشکرے انسان! تجکو یہ بھی خبر ہے کہ تو سراپا احتیاج پیدا ہوا ہے۔ تیری حاجت برآری کا سامان کسنے پیدا کیا۔ اُس سامان میں برکت کس نے عطا فرمائی۔ زمین کا بھر پور توشہ خانہ تیرے لیئے کسنے بنایا۔ ایسا توشہ خانہ کہ جو چیز تجکو درکار ہوتی ہے اسی توشہ خانے سے نکلی چلی آتی ہے۔ وَاِنْ مِّنْ شَىْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَآئِنُهٗ وَمَا نُنَزِّلُ

